VOL:11

# شعبہ فاصلاتی دینی تعلیم

Distance Learning
Religious Education



# نبیؐ اکرمؐ نے فرمایا

خدا کی طرف سے ایک فرشتہ مقرر ہے
جو ہر رات اُتر کر یہ آواز دیتا ہے

اے 20 سال والو ! جدوجہد کرو جدوجہد کرو جدوجہد کرو جدوجہد کرو

اے 30 سال والو ! زندگانیٔ دنیا تمہیں دھوکہ نہ دے

اے 40 سال والو ! تم نے اپنے پروردگار کی ملاقات کیلئے کیا تیاری کی؟

اے 50 سال والو ! تمہارے پاس ڈرانے والا آچکا ہے

اے 60 سال والو ! یہ ایسی کھیتی ہے کہ جس کے کاٹنے کا وقت آگیا

اے 70 سال والو ! تمہیں پکارا گیا ہے بس تم لبیک کہو

اے 80 سال والو ! تمہارے پاس قیامت آگئی اور تم غافل پڑے ہو۔!

بسم اللہ الرحمن الرحیم

رسولِ خدا صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا

**جس نے اپنی زندگی کو نیک علم کی طلب**
**میں صرف نہیں کیا اسکی زندگی ضائع ہوگئی**

دینی کتب کے مطالعہ کے ساتھ ساتھ اگر نوجوان/ بچے روزانہ ۱۰ سوالات کے جوابات یاد کریں تو ایک ماہ میں ۳۰۰ اور ایک سال میں تقریباً ۳۶۰۰ سوالات کے جوابات انہیں یاد ہوجائیں گے۔سوالات کچھ اس انداز سے ترتیب دیئے گئے ہیں جو تقریباً ہر پہلوئے زندگی کا احاطہ کئے ہوئے ہوں مثلاً:

☆ فقہی مسائل ☆ عقائد ☆ عملی اخلاقیات

☆ معلوماتِ عامّہ ☆ قرآن مجید ☆ تاریخِ اسلام

☆ منتخب آیات واحادیث کی تشریح ☆ احادیثِ معصومینؑ

☆ رسولِ خداؐ و آئمہؑ کے متعلق معلومات اور انکی سیرت

☆ رسولِ خداؐ و آئمہؑ کے اصحاب کے متعلق معلومات

☆ علمائے اعلام کے متعلق معلومات

☆ بہت سے اعمال کے فضائل



☆ آدابِ اسلامی سے متعلق معلومات

☆ مقدّس مقامات کے متعلق معلومات

☆ کتب بینی کے شوق کو بیدار کرنے کیلئے کسی کتاب کے متعلق کوئی معلوماتی بات

☆ CreativeWriting

تاکہ تخلیقی صلاحیتیں بیدار ہوں اور نوجوانوں/ بچوں کی سوچ اور تحریر میں بہتری آئے۔ایسے سوال دیئے گئے ہیں جنہیں وہ خود یا بزرگوں کی مدد سے سوچ کر لکھیں۔

اس کتابچہ میں جن سوالات کے جوابات نہیں لکھے گئے ہیں نوجوان/ بچے، انہیں بھی اپنے بزرگوں کی مدد سے حل کر سکتے ہیں۔اوسطاً روزانہ فقط (۱۰) سوالات کے جوابات یاد کرنے ہونگے ۔

امید ہے کہ اس سلسلے میں مومنین نوجوانوں اور بچوں کی مدد کر کے مدرسہ کے مشن کو آگے بڑھانے میں تعاوّن کریں گے اور امامِ زمانہؑ کے ایسے مددگار مہیا کرنے میں ممدومعاوّن ہوں گے کہ جو علم ومعرفت سے آراستہ ہوں۔

والسّلام

انتظامیہ : مدرسۃ القائم علیہ السلام

☆ مندرجہ ذیل شخصیت کو پہچانئے۔



۱۔ آپ ۱۹۳۱ء میں ایران کے شہر قم میں پیدا ہوئے۔

۲۔ کہا جاتا ہے کہ آپ ۲۵ سال کی عمر میں اجتہاد کے عظیم درجے پر فائز ہو گئے تھے۔

۳۔ آپ کے خاندان میں سال بھر عزاداریٔ سیّد الشہداؑ کا سلسلہ جاری رہتا تھا۔

۴۔ آپ کے نمایاں ترین اساتذہ میں آیت اللہ بروجردیؒ سرِ فہرست تھے۔

۵۔ آپ ۱۶ جون ۲۰۰۷ء کو ۸۷ سال کی عمر میں انتقال کر گئے۔

جواب صفحہ نمبر 43 پر ملاحظہ کیجئے۔

---

قاتلانِ امام حسین علیہ السلام پر لعنت

داؤد ابن فرقد سے منقول ہے کہ میں نے امام جعفر صادقؑ کے گھر میں ایک راعبی کبوتر دیکھا جو بہت بولتا تھا، حضرت نے فرمایا تو جانتا ہے یہ کبوتر کیا کہتا ہے میں نے عرض کی نہیں، فرمایا کہ یہ قاتلانِ امام حسینؑ پر لعنت کرتا ہے۔



## تصویری مسائل

جوابات صفحہ نمبر 43 پر ملاحظہ کیجئے۔



عقیق کی فضیلت میں کوئی حدیث بیان کیجئے؟



مدینے کی مشہور کھجور کا نام بتائیے؟



عورت کیلئے نامحرم مرد کے سامنے اس طرح پاؤں کھولنا کیسا ہے؟



نامحرم مرد کے سامنے اِس انداز میں سامنے آنا کیسا ہے؟




اِس حدیث کا اردو ترجمہ کیجئے؟



عورت کا نامحرم مرد کی سامنے جسم جھلکنے والے موزے پہننا کیسا ہے؟



7

عرفات کی مشہور پہاڑی کا نام بتایئے؟



8

وہ جگہ جہاں طواف ہوتا ہے اُسے کیا کہتے ہیں؟

9

بتایئے یہ کس اسلامی شہر کے نام ہیں؟

| | | | |
|---|---|---|---|
| أرض الله | الإيمان | البارّة | البرّة |
| البحيرة | النحيرة | الجابرة | الجنّة الحصينة |
| الحبيبة | الحرم | حرم رسول الله | حسنة |
| الخيرة | الدار | دار الأبرار | دار الإيمان |
| دار السنة | دار السلام | دار الفتح | دار الهجرة |
| الدرع الحصينة | ذات الحرار | ذات النخل | سيدة البلدان |
| الشافية | طابة | طائب | طيبة |
| طبابا | العاصمة | العذراء | الغرّاء |
| غلبة | الفاضحة | القاصمة | قبة الإسلام |
| قرية الأنصار | قلب الإيمان | المؤمنة | المباركة |
| المجبورة | المحبّبة | المُحِبّة | المحبوبة |
| المحبورة | المحرمة | المحرومة | المحفوفة |
| المختارة | مُدخل صدق | المدينة | المرحومة |
| المرزوقة | المسكينة | المسلمة | المطيبة |
| المقدسة | المقرّ | المكينة | الموفية |
| الناجية | نبلاء | النحر | يندد |

10

THE HOLY PROPHET MUHAMMAD AL-MUSTAFA ﷺ SAID:

خِيَارُكُمْ مَنْ تَعَلَّمَ الْقُرآنَ وَ عَلَّمَهُ

"The best amongst you is the one who Learns the Qur'an and teaches it."

اِس حدیث کا اردو ترجمہ کیجئے؟



☆ اہم مقامات پہچانئے۔

جوابات صفحہ نمبر 43 پر ملاحظہ کیجئے۔



1

یہ قبرِ مبارک کس کربلا کے عظیم شہیدؑ کی ہے؟



2

یہ جگہ کس ملک میں ہے جہاں قابیل نے حضرت ہابیل کو قتل کیا؟



3

بتایئے دورانِ حج شیطان کو کنکریاں مارنے کے عمل کو کیا کہتے ہیں؟




مسجدِ نبویؐ کے اِس ستون کو کیا کہتے ہیں؟




بتایئے پہلے زمانے میں اِس تعمیر کے نیچے کیا چیز موجود تھی جواب بھی موجود ہے؟




یہ روضہ کس پیغمبرِ خداؐ کا ہے؟



یاد کیجئے

## موضوعاتی احادیث

### امام علی علیہ السّلام نے فرمایا

- انسان کی بدترین مصروفیت اس کا فضول وقت ہے۔
- ہر دن میں وہی کام کرو جس میں تمہاری بھلائی ہو۔
- ختم ہوجانے والی چیزوں میں اپنے آپ کو مشغول رکھنا وقت کا ضائع کرنا ہے۔
- اپنے آپ کو ایسے کاموں میں مشغول رکھنا جو مرنے کے بعد انسان کا ساتھ نہیں دیں گے، بہت بڑی کمزوری ہے۔
- اپنی عمر کو عبادت واطاعت کے علاوہ دیگر موقع پر ضائع ہونے سے بچاؤ۔
- کاہلی اور سستی وقت اور عمر کو ضائع کردیتی ہے۔
- اپنی عمر کو ایسے کوموں میں ضائع کرنے سے بچاؤ جو باقی رہنے والے نہیں

کیوں کہ

**گیا وقت پھر ہاتھ نہیں آتا۔**



## مقدس مقامات

سوال : خانۂ کعبہ اور حجرِ اسود کے درمیانی جگہ کو کیا کہا جاتا ہے؟

جواب : ملتزم۔

سوال : ملتزم کے کیا معنیٰ ہیں؟

جواب : چمٹنے کی جگہ۔

سوال : اس مقام پر دعا مانگنے کے بارے میں رسولِ خداؐ نے کیا فرمایا ہے؟

جواب : اس مقام پر جو دعا مانگی جاتی ہے وہ ضرور قبول ہوتی ہے۔

سوال : میزابِ رحمت کسے کہا جاتا ہے؟

جواب : خانۂ کعبہ کی چھت پر ایک پرنالہ ہے جس کا پانی حطیم میں گرتا ہے۔

سوال : میزابِ رحمت کے نیچے حطیم میں کونسی دعا خصوصاً قبول ہوتی ہے؟

جواب : لڑکیوں کی شادی اور اولاد کے لئے۔

## اخلاقیات

سوال : کسی کی شادی کرانے میں تعاوّن کرنے کا روایت میں کیا ثواب بتایا گیا ہے؟

جواب : اس سلسلے میں وہ جتنے قدم اُٹھائے گا یا جتنی گفتگو کرے گا ہر قدم اور ہر کلمہ کے بدلے میں سال بھر عبادت کرنے اور روزے رکھنے کا ثواب ملے گا۔

سوال : یہ قول کس معصومؑ کا ہے کہ ہر اُس مسلمان پر افسوس ہے جو ہر ہفتہ میں ایک دن مقرّر نہیں کرتا جس میں وہ دینی اُمور کو سمجھے اور دینی مسائل دریافت کرے؟



جواب : جنابِ رسولِ خداؐ۔

سوال : بتایئے یہ وصیت کس نے کی تھی کہ بیٹا میں تمہیں وصیت کرتا ہوں کہ طبیعت کی چستی اور سستی دونوں حالتوں میں عمل پر کار بند رہو؟

جواب : مولا علیؑ نے یہ وصیت امام حسنؑ کو کی تھی۔ اس طرح ہم سب کو بھی یہ پیغام دیا۔

سوال : رسولؐ اللہ نے سب سے افضل عبادت کسے قرار دیا ہے؟

جواب : فقہ کو۔

سوال : جو بغیر اجازت کسی کی چیز پر قبضہ کرلیتا ہے وہ روزِ قیامت کس حال میں آئے گا؟

جواب : اس حال میں آئے گا کہ اس کے دونوں ہاتھ کٹے ہوئے ہوں گے۔

سوال : بداخلاق اور کنجوس کے لئے رسولؐ اسلام نے کیا فرمایا ہے؟

جواب : یہ افراد جنت میں داخل نہ ہونگے۔

سوال : مومن فقراء، نیک امیروں سے کتنے سال پہلے جنت میں جائیں گے؟

جواب : ۵۰۰ سال پہلے۔

سوال : روایات میں تنگدستی کا کیا علاج بتایا گیا ہے؟

جواب : ایک علاج ہے خدا کی راہ میں خرچ کرنا۔

سوال : سخی کی کیا تعریف مولا علیؑ نے بیان کی ہے؟

جواب : سخی وہ ہوتا ہے جو ہر اُس چیز کو (راہِ خدا میں) خرچ کردے جو اس نے اپنے لئے چھپا رکھی ہوئی ہے۔

سوال : گھر میں داخل ہوتے وقت گھر والوں کو سلام کرنا اور سورۂ قل ہو اللہ احد پڑھتے ہوئے داخل ہونے کا کیا فائدہ بیان کیا گیا ہے؟

جواب : اس گھر سے فقر وفاقہ (غربت) دور ہو جائے گی۔

سوال : کم از کم پانچ ایسے اعمال بیان کریں جن سے گھر میں تنگدستی اور غربت آتی ہے؟

جواب : ۱۔جھوٹ بولنا ۲۔گانا ۳۔نہی عن المنکر نہ کرنا ۴۔نمازِ فجر کے وقت سوتے رہنا ۵۔قطع رحمی۔

سوال : بتایئے وہ کونسے مستحب اعمال ہیں جن کا ترک کرنا فقر وفاقہ کا سبب بنتا ہے؟

جواب : قرآن کی تلاوت کو ترک کر دینا ، نمازِ شب کو ترک کرنا ، زیارتِ امام حسینؑ کو ترک کرنا۔

سوال : وہ کون سے نیک اعمال ہیں جن کو ادا کرنے سے گھر میں رزق میں وسعت ہو جاتی ہے؟

جواب : اذان دینا ، اپنے برادر مومن کے لئے دعا کرنا ، خدا کا شکر ادا کرنا۔

سوال : جب ایک صحابی نے رسولؐ سے کہا تھا کہ چاہتا ہوں کہ میری ہر دعا قبول ہو تو اسے کیا مشورہ دیا گیا؟

جواب : کہا حلال غذا کھاؤ تمھاری ہر دعا قبول ہونے لگے گی۔

سوال : مالِ حرام کھانے سے کتنے دن تک کے اعمال قبول نہیں کیئے جاتے؟

جواب : ۴۰ روز تک۔



سوال : حرام کمائی سے پلنے والے گوشت کے لئے مناسب جگہ روایت میں کسے قرار دیا گیا ہے ؟

جواب : حرام سے پلنے بڑھنے والے گوشت کے لئے جہنّم ہی مناسب ہے۔

سوال : صعودِ جہنّم کی کس چیز کا نام ہے؟

جواب : جہنّمی پہاڑ کا نام ہے۔

سوال : بتایئے یہ قول کس معصومؑ کا ہے کہ جو اپنی موت میں تاخیر چاہتا ہو اور رزق میں وسعت چاہتا ہو اسے چاہیے کہ وہ صلۂ رحمی کرے؟

جواب : امام حسینؑ۔

سوال : امام حسینؑ نے جہنّمی کتّوں کی خوراک کس گناہ کو قرار دیا ہے؟

جواب : غیبت کو۔

سوال : بتایئے یہ قول کس کا ہے کہ" اس کو کیا ملا جس نے تجھے کھو دیا اور اس نے کیا کھویا جس نے تجھے پا لیا؟

جواب : امام حسینؑ۔

سوال : امام حسینؑ نے بخیل ترین، کنجوس ترین کسے قرار دیا ہے؟

جواب : جو سلام کرنے میں کنجوسی کرے۔

سوال : جس میں جتنا زیادہ تکبّر پایا جائے گا اُس کی عقل گھٹتی چلی جائے گی۔ یہ قول کس معصومؑ کا ہے؟

جواب : امام محمد باقرؑ ۔

سوال : رسولؐ خدا کے بقول وہ کونسا عمل ہے جس کو کرنے والا تکبّر سے دور رہتا ہے؟

جواب : سلام میں پہل کرنے والا۔

سوال : امام صادقؑ نے فرمایا ہے کہ وہ عمل کرنے والا ہمیشہ فقیر و تنگدست ہی رہے گا؟

جواب : دوسروں کی دولت کو للچائی ہوئی نگاہوں سے دیکھنے والا۔

سوال : رسولؐ خدا نے کس کی خوشی کو خدا کی خوشی اور کس کی ناراضگی کو خدا کی ناراضگی قرار دیا ہے؟

جواب : والدین کی۔

سوال : وہ کونسی ۳ چیزیں جن کو کافر کے ساتھ بھی پورا کرنے کی تاکید کی گئی ہے؟

جواب : ۱۔عہد و پیماں پورا کرنا ، ۲۔امانت ادا کرنا ، ۳۔ماں باپ کے ساتھ نیکی یعنی چاہے وہ مسلمان ہوں یا کافر، ان کے ساتھ بھی انھیں ادا کیا جائے۔

## نماز

سوال : کیا آقائے خامنہ ای کے فتویٰ میں بڑے شہروں میں ایک محلّہ سے دوسرے محلّہ جانے سے چند شرائط کے ساتھ نماز قصر ہو جاتی ہے؟

جواب : جی نہیں آقائے خامنہ ای کے نزدیک بڑے شہروں اور چھوٹے شہروں میں اس سلسلے میں کوئی فرق نہیں ہے اور ایک ہی شہر میں ایک محلّہ سے دوسرے محلّہ میں جانے سے نماز قصر نہیں ہوتی۔



سوال : کیا امام خمینیؒ کے نزدیک اگر نامحرم آواز سن رہا ہو تو نماز میں عورت کو آواز کو آہستہ رکھنا ضروری ہے؟

جواب : جی ہاں احتیاطِ واجب کی بناء پر ضروری ہے۔

سوال : مندرجہ بالا مسئلے میں آقائے خامنہ ای کا کیا نظریہ ہے؟

جواب : بہتر ہے کہ آہستہ پڑھے۔

سوال : کیا یہ مسئلہ صحیح ہے کہ بڑے بیٹے پر مرحوم باپ کے ساتھ ساتھ مرحومہ ماں کی نمازوں کی قضا ادا کرنا بھی ضروری ہے؟

جواب : آقائے خوئیؒ، آقائے خمینیؒ اور آقائے سیستانی کے نزدیک ماں کی قضا نمازیں بڑے بیٹے پر واجب نہیں البتہ آقائے خامنہ ای کے نزدیک دونوں کی نمازیں واجب ہیں۔

سوال : کیا واجب نماز میں تمام مستحبات کو جان بوجھ کر چھوڑا جا سکتا ہے؟

جواب : جی ہاں لیکن پھر انسان تمام مستحبات کے ثواب سے محروم ہو جائے گا۔

سوال : نماز کے اوقات کے لئے کیلنڈر کا استعمال کرنا کیسا ہے؟

جواب : اگر ان پر اطمینان ہو تو جائز ہے۔

سوال : کیا آقائے سیستانیؒ کے فتویٰ میں نماز کے مستحب اذکار پڑھتے وقت ہلنا جلنا صحیح ہے؟

جواب : احتیاطِ لازم کی بناء پر سکون ضروری ہے۔

سوال : تشھد میں علیٌ و لی اللّٰہ کا پڑھنا کیسا ہے؟

جواب : احتیاطِ واجب کی بناء پر جائز نہیں ہے۔

سوال : کیا تیسری اور چوتھی رکعت میں ۳ سے زائد بار تسبیحاتِ اربعہ پڑھی جاسکتی ہے؟

جواب : جی ہاں۔

سوال : کیا شیعہ بیٹے پر اپنے مرحوم غیر شیعہ باپ کی قضا نمازیں پڑھنا واجب ہے؟

جواب : جی نہیں۔

## متفرّق مسائل

سوال : وہ پیسے جو بچے کو پیدائش یا سالگرہ پر ملے ہیں کیا ماں انہیں استعمال کرسکتی ہے؟

جواب : جی نہیں سوائے اس کے کہ بچے کے باپ کی اجازت ہو یا اس میں بچے کی مصلحت ہو تو جائز ہے۔

سوال : کیا یہ بات صحیح ہے کہ کسی مکروہ کو اگر ۷ بار انجام دے لیا جائے تو وہ حرام تک پہنچ جاتا ہے؟

جواب : جی نہیں اس بات کی کوئی حقیقت نہیں ہے۔ وہ مکروہ ہی رہتا ہے۔

سوال : آقائے سیستانی کے فتویٰ میں دوستوں کو امتحانات میں نقل کروانا کیسا عمل ہے؟

جواب : حرام ہے۔

سوال : آقائے سیستانی کے فتویٰ میں کافر کو سلام میں پہل کرنا کیسا ہے؟

جواب : مکروہ ہے۔



سوال : کیا دوستوں کے خطوط کے جوابات دینے واجب ہیں؟

جواب : واجب نہیں ہے۔

سوال : دوستوں کے ساتھ، اذیت دینے والا مذاق کرنا کیسا ہے؟

جواب : حرام ہے۔

سوال : کیا مومنہ سیّدزادی کا نکاح، غیر سیّد مومن سے جائز ہے؟

جواب : جائز ہے۔

سوال : عوتوں کا مختلف اداروں میں مردوں کے ساتھ ملازمت کرنا کیسا ہے؟

جواب : اگر کسی گناہ میں مبتلا نہ ہو اور اپنے وقار اور واجب پردہ کا خیال رکھیں تو حرج نہیں۔

سوال : عورت کا بے پردہ ہو کر کسی ملازمت کے لئے گھر سے نکلنا کیسا ہے؟

جواب : حرام ہے۔

سوال : کسی اخبار میں لپٹی کھانے کی چیز کھانے کے بعد اس اخبار کو پھینک دینا کیسا عمل ہے جبکہ گمان ہو کہ شائد اس میں خدا کا نام لکھا ہو؟

جواب : اگر علم نہ ہو تو جائز ہے۔

سوال : نامحرم سے اظہارِ محبت کرنا کیسا ہے؟

جواب : حرام ہے۔

سوال : جنّات کے شر سے بچنے کے لئے کیا طریقے علماء نے سفارش کیے ہیں؟

جواب : ہر وقت باضو رہنا ، جسم ولباس کو پاک رکھنا ، ہر کام سے پہلے بسم اللہ پڑھنا ، آیت الکرسی کی روزانہ تلاوت کرنا۔

سوال : امام خمینی کے فتویٰ میں پرائز بانڈ کا خریدنا کیسا عمل ہے؟

جواب : احتیاطِ واجب کی بناء پر حرام ہے۔

سوال : اگر پرائز بانڈ خرید لیا جائے اور اس پر انعام نکل آئے تو کیا پورا انعام خود رکھ سکتے ہیں؟

جواب : جی نہیں اس کا آدھا غریبوں کو دینا ہوگا۔

سوال : شبِ قدر میں ملائکہ کس پر نازل ہوتے ہیں؟

جواب : امام زمانہؑ پر۔

سوال : کیا یہ بات صحیح ہے کہ شبِ قدر میں ملائکہ مومنین کی مجالس میں حاضر ہوتے ہیں، انہیں سلام کرتے ہیں، ان کے حق میں دعا کرتے ہیں اور ان کو عبادت میں شریک کرتے ہیں اور اسکا ثواب مومنین کو ہدیہ کرتے ہیں اور یہ ملائکہ صبح ہونے تک مومنین کے ساتھ رہتے ہیں؟

جواب : جی ہاں یہ درست ہے۔

سوال : شبِ قدر میں کونسے ۴ لوگوں کی مغفرت نہیں ہوتی؟

جواب : شراب پینے والے کی ، ماں باپ کو اذیت دینے والے کی، قطع رحمی کرنے والے کی اور جادوگر کی۔



سوال : شیعوں کے اعمال رسولِؐ خدا کی خدمت میں خصوصیت کے ساتھ کس دن پیش کیے جاتے ہیں؟

جواب : جمعہ کے دن۔

سوال : شیعوں کے اعمال امامِ زمانہؑ ، دیگر آئمہؑ اور رسولِؐ خدا کی خدمت میں کن دنوں میں پیش کیے جاتے ہیں؟

جواب : ہر پیر اور جمعرات کے دن۔

سوال : یہ قول کس امام معصومؑ کا ہے کہ میرا اسلام شیعوں کو پہنچا دینا، ہم آئمہؑ ہدیٰ تمھارے جنازوں پر ضرور آتے ہیں؟

جواب : امام موسیٰ کاظمؑ ۔

سوال : یہ جملہ کس امام معصومؑ کا ہے کہ ہم تمھارے اعمال سے مکمل طور پر آگاہ ہیں اور کوئی چیز ہم سے پوشیدہ نہیں ہے؟

جواب : امام زمانہؑ۔

سوال : کس عظیم شخصیت کو "قطب" کہا جاتا ہے؟

جواب : امام زمانہؑ کو۔

سوال : امام زمانہؑ کو قطب کیوں کہا جاتا ہے؟

جواب : کیونکہ یہ پوری کائنات انہیں کے وسیلے سے اور ان ہی کی وجہ سے قائم ہے۔

سوال : امام زمانہؑ کی غیبت میں زمین کا نظم کن بنیادوں پر قائم ہے؟

جواب : زمین ، ایک قطب ، ۴ اوتاد ، ۴۰ ابدال ، ۷۰ نجباء ، ۳۶۰ صالحین۔

سوال : جنت میں طوبیٰ کا درخت کس کے گھر میں ہوگا؟

جواب : طوبیٰ کا درخت امیر المومنین مولا علیؑ کے گھر میں ہوگا اور اسکی شاخیں ہر مومن کے گھر پر چھائی ہوئی ہوں گی۔

سوال : بتایئے تشہد کے لفظی معنیٰ کیا ہیں؟

جواب : شہادت کی جگہ۔

سوال : ''ابو الصّلت'' کس امامِ معصومؑ کے صحابی تھے؟

جواب : امام علی رضاؑ کے۔

سوال : بتایئے مشہور مسجد، مسجد گوہر شاد کس امام معصومؑ کے روضے کے احاطے میں واقع ہے؟

جواب : حضرت امام علی رضاؑ۔

سوال : کیا اذان کو نماز کا وقت آنے سے پہلے کہا جا سکتا ہے؟

جواب : اگر واجب نماز کی اذان کے طور پر کہا جائے تو درست نہیں، وقت آنے کے بعد ہی اذان دی جائے۔

سوال : کیا اذان و اقامت تاکیدی مستحب ہیں؟

جواب : جی ہاں۔



سوال : کیا نکاح پڑھانے کے لئے اُجرت کے طور پر پیسے لئے جا سکتے ہیں؟

جواب : جی ہاں۔

سوال : عیدِ غدیر کے دن عقد اخوت پڑھنے سے کیا احکام جاری ہوتے ہیں؟

جواب : اس سے سگے بھائیوں والا رشتہ پیدا نہیں ہوتا۔

سوال : اگر کوئی نیند کے عالم میں کسی دوسرے مومن کا کوئی نقصان کر دے تو کیا اسکا ازالہ کرنا ضروری ہے؟

جواب : جی ہاں یا پھر اُس سے معاف کروائے۔

سوال : اگر کسی نے امانتاً کوئی چیز ہمارے پاس رکھوائی تو کیا ہم اسے استعمال کر سکتے ہیں؟

جواب : جی نہیں البتہ اگر مالک اجازت دے دے تو جائز ہے۔

سوال : کیا کوئی مرد عطر یا پرفیوم لگا کر ایسی جگہ جا سکتا ہے جہاں عورتیں بھی ہوں؟

جواب : جی ہاں۔

سوال : کیا شوہر کے بڑے بھائی (جیٹھ) سے بھی پردہ کرنا عورت کے لئے ضروری ہے؟

جواب : جی ہاں۔

سوال : بغیر کسی شرط یا پیسے کے دوستوں کے ساتھ دل بہلانے کے لئے تاش کھیلنا کیسا ہے؟

جواب : حرام ہے۔

سوال : بلیئرڈ کا کھیلنا کیسا ہے؟

جواب : اگر شرط لگا کر نہ کھیلا جائے تو جائز ہے۔

سوال : ہندوؤں اور عیسائیوں کے ساتھ مل کر کاروبار کرنا کیسا ہے؟

جواب : جائز ہے۔

سوال : کیا شوہر بیوی کو حجاب کے لئے مجبور کرسکتا ہے؟

جواب : زبردستی تو نہیں کرسکتا البتہ بغیر حجاب اس کے گھر سے باہر جانے پر شرعاً پابندی لگا سکتا ہے۔

سوال : کیا اپنی یا گاڑی کی انشورنس کروانا شرعاً صحیح ہے؟

جواب : صحیح ہے اور یہ سودی معاملہ نہیں ہے لہٰذا جائز ہے۔

## اسلامی کتابیں

سوال : بتایئے ”حقّ الیقین“ کے نام سے سب سے مشہور کتاب کس عالم دین کی لکھی ہوئی ہے؟

جواب : علاّمہ مجلسیؒ ۔

سوال : منتہی الامال کے مؤلّف کا نام بتایئے؟

جواب : شیخ عباس قمیؒ۔

سوال : شیخ صدوقؒ کی اُس کتاب کا کیا نام ہے جس میں انہوں نے مختلف احکام کی وجوہات بیان کی ہیں؟

جواب : علل الشرائع۔



سوال : امالی کن کتابوں کو کہا جاتا ہے؟

جواب : جنہیں املا کر کے لکھوایا گیا ہو۔

سوال : کن علماء کی امالی سب سے زیادہ مشہور ہے؟

جواب : شیخ صدوقؒ اور شیخ مفیدؒ کی۔

## سابقہ انبیائے کرامؑ

سوال : حضرت ابراہیمؑ کا دور رسولؐ اللہ کے دور سے کتنے سال پہلے کا ہے؟

جواب : تقریباً ۲۰۰۰ سال پہلے۔

سوال : قومِ عاد کے پاس خدا کی طرف سے کونسے پیغمبرؑ بھیجے گئے؟

جواب : حضرت ہودؑ۔

سوال : خدا کے پیغمبر حضرت ذوالکفلؑ کا روضہ کہاں ہے؟

جواب : کوفے سے بغداد جاتے ہوئے ۱۵ کلومیٹر کے فاصلے پر انکی قبر ہے۔

سوال : عراق کے شہر موصل میں کن انبیائے کرامؑ کی قبریں ہیں؟

جواب : حضرت یوسفؑ ، حضرت شیثؑ ، حضرت دانیالؑ۔

سوال : حضرت لوطؑ کا حضرت ابراہیمؑ سے کیا رشتہ تھا؟

جواب : وہ حضرت ابراہیمؑ کے بھتیجے تھے۔




سوال : کیا بغیر کسی وجہ کے بھی احرام کے کپڑے تبدیل کئے جاسکتے ہیں؟

جواب : جی ہاں۔

سوال : حاجی کا استقبال کرنا اور اُس سے مصافحہ کرنا کس چیز کے برابر روایات میں قرار دیا گیا ہے؟

جواب : جیسے اُس نے حجر اسود کو مَس کیا ہے۔

سوال : کیا ماں باپ یا بیوی کو حج کرانا صاحبِ استطاعت مرد پر واجب ہے؟

جواب : جی نہیں۔

سوال : اگر خود پر حج واجب ہو مگر اپنے پیسے سے والدین کو حج کروا دیا جائے تو کیا یہ صحیح ہے؟

جواب : صحیح نہیں ہے البتہ ماں باپ کا حج ادا ہوجائے گا۔

سوال : کیا غیر شادی شدہ لڑکی پر بھی حج واجب ہوتا ہے؟

جواب : جی ہاں اگر استطاعت اور دیگر شرائط موجود ہوں۔

سوال : جس شخص پر حج واجب ہو اور اسکا انتقال ہوجائے تو ورثاء کی کیا ذمہ داری ہے؟

جواب : پہلے مرنے والے کے مال سے اس کا حج کروایا جائے گا اسکے بعد میراث تقسیم ہوگی۔



سوال : اگر مرحوم پر حج واجب ہو تو کیا آئندہ سالوں میں کبھی بھی اسکے مال سے اسکا حج کروایا جاسکتا ہے؟

جواب : حتی الامکان مرنے کے بعد پہلے ہی سال اسکا حج کروانا ہوگا۔

سوال : حج میں قربانی کا جانور ذبح کرنے کا کیا فائدہ امام زین العابدینؑ نے بیان کیا ہے؟

جواب : جب حاجی قربانی کا جانور ذبح کرتا ہے تو وہ جانور جہنّم کی آگ کے لئے اسکا فدیہ بن جاتا ہے۔

سوال : امام حسنؑ اور امام حسینؑ حج میں سر منڈوانے کے بعد اپنے بالوں کے بارے میں کیا حکم دیتے تھے؟

جواب : انھیں منیٰ ہی میں دفن کرنے کا حکم دیتے تھے۔

سوال : خدا نے خانۂ کعبہ کے گرد رحمت کے ۱۲۰ حصے رکھے ہیں اس میں اسکی تقسیم کس طرح ہے؟

جواب : ۶۰ حصّے، طواف کرنے والوں کے لئے، ۴۰ حصّے، نماز پڑھنے والوں کے لئے، ۲۰ حصّے، کعبہ کو دیکھنے والوں کے لئے۔



# اس عمل کا ثواب پہچانئے

سوال : بتایئے مندرجہ ذیل عظیم ثواب کس عمل کی انجام دہی کے بعد ملتے ہیں؟

۱۔ خدا اسے ہر غم سے نجات دے دے گا۔

۲۔ اس کے بدن پر جہنّم کی آگ حرام قرار دے دی جائے گی۔

۳۔ امام صادقؑ اس کا ہاتھ پکڑ کر داخلِ جنت کریں گے۔

۴۔ امام موسیٰ کاظمؑ کے بقول خدا اسے ۷۰ حجو ں کے برابر ثواب دے گا۔ بلکہ ۷۰۰ حجو ں کے برابر بلکہ ۷ لاکھ حجو ں کے برابر ثواب دے گا۔

جواب : مشہد میں امام علی رضاؑ کے روضہ کی زیارت۔

## خاندانِ اهل بیتؑ

سوال : امام رضاؑ کو کتنی عمر میں شہید کر دیا گیا؟

جواب : ۵۵ سال کی عمر میں۔

سوال : وہ کونسے شاعر تھے جنہوں نے امام رضاؑ کے لئے ایک قصیدہ کہا تھا اور امامؑ نے انھیں ۶۰۰ دینار عطا کئے؟

جواب : دعبل خزاعیؒ۔

سوال : دعبلؒ کے اس قصیدے میں کتنے اشعار تھے؟

جواب : ۱۲۰ اشعار۔



سوال : وہ کونسے امام معصومؑ تھے جنکی تاریخی نمازِ عید کی ادائیگی کے لئے جانا حکومت کے لئے سخت خطرہ بن گیا تھا اور ظالم حکومت نے اس وجہ سے انھیں روک دیا تھا۔

جواب : حضرت امام علی رضاؑ۔

سوال : وہ کونسا مشہور عیسائی عالم تھا جو امام علی رضاؑ سے مناظرے کے بعد شکست کھا کر مسلمان ہو گیا تھا۔

جواب : جاثلیق۔

سوال : وہ کونسا مشہور یہودی عالم تھا جو امام علی رضاؑ سے مناظرے میں بدترین شکست کھا کر بھی اسلام قبول نہیں کیا؟

جواب : رأس الجالوت۔

سوال : وہ کونسی جگہ تھی جہاں ۲۰،۰۰۰ علماء قلم و کاغذ لے کر امام علی رضاؑ سے حدیث سننے کے لئے جمع ہوئے تھے؟

جواب : نیشاپور۔

سوال : نیشاپور میں جو حدیث بیان کی وہ حدیث کس نام سے مشہور ہے؟

جواب : سلسلة الذّهب ۔

سوال : اس حدیثِ سلسلة الذّهب کے کیا الفاظ ہیں؟

جواب : کلمہ لا اله الّا اللّٰہ میرا قلعہ ہے جو اس قلعہ میں داخل ہو گیا وہ میرے عذاب سے بچ گیا۔

سوال : امام رضاؑ کی والدۂ گرامی کے کونسے ۳ نام سب سے زیادہ مشہور ہیں؟

جواب : نجمہ، سمانہ اور تکتم۔

## قرآن

سوال : بتایئے وہ کونسے امامؑ ہیں جو خود فرماتے تھے کہ میں ۳ دن میں ایک قرآن ختم کرتا ہوں؟

جواب : امام علی رضاؑ۔

سوال : وہ کونسی مشہور تفسیرِ قرآن ہے جس کے لئے علاّمہ طبرسیؒ نے قبر میں نذر کی تھی کہ اگر اس قبر سے زندہ نکل آؤں تو ایک تفسیر لکھوں گا۔ واضح رہے کہ علاّمہ طبرسی کومہ میں چلے گئے تھے اور لوگ انہیں مُردہ سمجھ کر دفن کر گئے تھے؟

جواب : تفسیر مجمع البیان۔

سوال : ابلیس کا حضرت آدمؑ کو سجدہ نہ کرنے کا قصّہ قرآن میں کتنی بار آیا ہے؟

جواب : ۹ بار۔

سوال : اصحابُ الحجر (پتھر والے لوگ) کس قوم کو کہا جاتا ہے؟

جواب : قومِ ثمود۔

سوال : قرآن کے کس سپارے میں بسم اللہ بطور آیت کے درمیان میں آئی ہے؟

جواب : ۱۹ ویں پارے میں۔



سوال : زینت القرآن کس سورہ کو کہا جاتا ہے؟

جواب : سورۂ رحمٰن کو۔

سوال : اصحابِ کہف کا قصّہ قرآن کے کس سورہ میں ہے؟

جواب : سورۂ کہف میں۔

سوال : قرآن میں حروف مقطعات کی تعداد کتنی ہے؟

جواب : ۱۴۔

سوال : قرآن میں کس مسجد کے متعلق آیا ہے کہ اس مسجد کی بنیاد تقویٰ پر رکھی گئی ہے؟

جواب : مسجد قباء۔

سوال : قرآن کے کس سورہ کا نام سب سے زیادہ طویل ہے؟

جواب : سورۂ بنی اسرائیلؑ۔

سوال : عرش القرآن کس سورہ کو کہا جاتا ہے؟

جواب : سورۂ رحمٰن کو۔

## اجتہاد و تقلید

سوال : اگر اپنے مرجع کے مسائل مشکل لگیں تو کیا تقلید تبدیل کی جاسکتی ہے؟

جواب : جی نہیں۔

سوال : کیا کسی اہم معاملے پر اپنے مجتہد کو چھوڑ کر فقط اس مسئلے میں کسی اور مجتہد کی بات مانی جاسکتی ہے جبکہ ان کا فتویٰ ہمارے مجتہد کے خلاف ہو؟

جواب : جائز نہیں ہے کہ ایسا کریں۔

سوال : اگر ہمارے مجتہد کا تحفہ پر خمس واجب ہونے کا فتویٰ ہو اور دوسرا بڑا مجتہد قائل نہ ہو تو کیا اس مسئلے میں خمس بچانے کے لئے دوسرے مجتہد کی بات مانی جاسکتی ہے؟

جواب : جی نہیں۔

سوال : اگر تقلید کے بعد یقین ہو جائے کہ میری تحقیق غلط تھی اور اہلِ خبرہ کی نزدیک دوسرا مجتہد اعلم ہے تو کیا ذمّہ داری ہے؟

جواب : اس صورت میں صحیح تحقیق کے بعد تقلید تبدیل کی جاسکتی ہے۔

سوال : عیدالفطر منانے کے لئے اپنے مجتہد کا فتویٰ دیکھیں یا اس شہر یا ملک کے دیگر لوگوں کے ساتھ ہی عید منالیں؟

جواب : عید کے لئے بھی اپنے مجتہد کے فتویٰ کے مطابق ہی عمل کرنا ضروری ہے دوسروں کی دیکھا دیکھی یا اکثریت کو دیکھ کر عمل کرنا صحیح نہیں ہے۔

## نجاست و مطہرات

سوال : بعض ہومیو پیتھک اور آریو یدک دواؤں میں الکحل کی نہایت معمولی مقدار ہوتی ہے تو کیا ان دواؤں کو استعمال کیا جاسکتا ہے؟

جواب : جی ہاں۔

سوال : اگر کوئی مسلمان مرتد ہو کر عیسائی ہو جائے تو کیا اسے پاک سمجھا جائے گا؟

جواب : آقائے سیستانیؒ کے فتویٰ میں وہ پاک شمار ہوگا جسمانی طور پر۔



سوال : اگر کوئی ایسا مرتد ہو جائے کہ خدا ہی کا انکار کر دے تو کیا وہ نجس ہوگا؟

جواب : جی ہاں۔

سوال : زنجیر کے ماتم میں جو خون نکلتا ہے اور کپڑوں پر لگ جاتا ہے تو کیا اسکے ساتھ نماز پڑھی جاسکتی ہے؟

جواب : اگر انگوٹھے کے پور سے زیادہ ہو تو اسے پاک کرنا ضروری ہوگا۔

سوال : کیا عورتیں عطر لگا کر نماز پڑھ سکتی ہیں؟

جواب : جی ہاں۔

## وضو وغسل و تیمم

سوال : اگر وضو کے دوران دانتوں سے خون نکل رہا ہو مگر منہ کے اندر ہو تو کیا وضو جاری رکھیں؟

جواب : وضو صحیح ہے صرف منہ کو پاک کرنا ہوگا۔

سوال : وضو مکمل کرنے کے بعد کیا اعضائے وضو پر گیلا ہاتھ پھیرا جاسکتا ہے؟

جواب : جی ہاں۔

سوال : اگر پاؤں کو صاف کرنے کے لئے وضو سے پہلے دھو لیا جائے اور پھر وضو کیا جائے تو کیا صحیح ہے؟ جبکہ پاؤں پر ہلکی سی نمی ہو؟

جواب : صحیح ہے بس اسکا خیال رکھنا ہے کہ مسح کا پانی پاؤں کی نمی پر غالب آجائے۔

سوال : کیا یہ بات صحیح ہے کہ عورت کا نامحرموں کے سامنے وضو کرنا غلط ہے؟

جواب : جی ہاں نامحرموں سے ہر حال میں اپنے سر کے بالوں، ہاتھوں اور پاؤں کو چھپانا واجب ہے۔

سوال : اگر وضو کی نیت کرنا بھول جائیں تو کیا وضو دوبارہ کرنا ہوگا؟

جواب : جی نہیں وضو کی نیت کا زبان سے ادا کرنا یا دل میں دہرانا واجب نہیں ہے بس یہ معلوم ہونا ضروری ہے کہ وضو کر رہے ہیں۔

## اعتکاف

سوال : رمضان وہ کونسی اہم عبادت ہے جو مسجد ہی میں ہوسکتی ہے؟

جواب : اعتکاف۔

سوال : اعتکاف کم از کم کتنے دن کا ہوتا ہے؟

جواب : کم از کم ۳ دن۔

سوال : کیا رمضان کے علاوہ عام دنوں میں بھی اعتکاف ہوسکتا ہے؟

جواب : سوائے ان دنوں کے جن میں روزہ رکھنا حرام ہے ہر دن اعتکاف ہو سکتا ہے۔ کیونکہ اعتکاف روزہ کے بغیر نہیں ہوسکتا۔

سوال : سب سے افضل ترین ایّام، اعتکاف کے لئے کونسے ہیں؟

جواب : رمضان المبارک کے آخری دس دن۔



سوال : کیا یہ ضروری ہے کہ روزہ اعتکاف ہی کی نیت سے رکھا جائے؟

جواب : جی نہیں خواہ واجب روزہ ہو یا مستحب کسی نیت سے بھی روزہ رکھا ہو اس میں اعتکاف ہوجائے گا۔

سوال : اگر کوئی اپنے والدین کی طرف سے روزے رکھ رہا ہو کیا وہ اعتکاف کرسکتا ہے؟

جواب : جی ہاں۔

سوال : کیا ایسا ہوسکتا ہے کہ ۲ دن اعتکاف ایک مسجد میں اور آخری ایک دن کسی دوسری مسجد میں کرلیا جائے؟

جواب : جی نہیں۔

سوال : اگر وضو کرنا مسجد میں ممکن ہو تو کیا مسجد سے باہر جا کر وضوخانہ میں جا کر وضو کیا جاسکتا ہے؟

جواب : جی نہیں۔

سوال : کیا اعتکاف کو جان بوجھ کر توڑا جاسکتا ہے؟

جواب : اگر دوسرا دن مکمل نہ ہو تو توڑا جاسکتا ہے کیونکہ اگر دوسرا دن مکمل ہوگیا تو تیسرے دن کا اعتکاف واجب ہوجائے گا اور توڑنے کی صورت میں واجب ہے کہ دوبارہ اعتکاف کیا جائے۔ البتہ اگر دو دن پورے نہ ہوئے ہوں تو اعتکاف توڑا جاسکتا ہے۔

سوال : حالتِ اعتکاف میں خرید وفروخت کرنا کیسا ہے؟

جواب : حرام ہے اور اس سے اعتکاف باطل ہو جاتا ہے۔

## خمس و زکوٰۃ

سوال : مالک مکان، کرایہ دار سے جو رقم advance کے طور پر لیتا ہے کیا اس رقم پر مالک مکان کو خمس نکالنا ہوگا؟

جواب : جی نہیں۔

سوال : وہ شخص جو خمس دیتا ہی نہ ہو کیا اسے بزنس پارٹنر بنایا جا سکتا ہے؟

جواب : جی ہاں۔

سوال : بزنس میں جو سرمایہ لگایا جاتا ہے اور اسکا منافع آتا ہو۔ کس کا خمس دیا جائے؟

جواب : خمس اصل رقم پر بھی ہے اور اسکے فائدے پر بھی۔

سوال : غیر مسلم ممالک میں رہنے والا خمس کہاں دے؟

جواب : مجتہد یا اسکے با اختیار نمائندے تک پہنچائے چاہے وہ دوسرے شہر یا ملک ہی میں کیوں نہ ہو۔

سوال : اگر کوئی سنار ہو اور سونے کے سکّے اسکے پاس ہوں تو کیا ان پر زکوٰۃ ہوگی؟

جواب : زکوٰۃ تو واجب نہیں ہوگی البتہ خمس دینا ہوگا۔

سوال : کیا گھر میں موجود صوفے، کرسیاں، پردے جو ضرورتاً مہیّا کئے جاتے ہیں انکا خمس دینا ہوگا؟

جواب : جی نہیں۔



سوال : وہ گھریلو سامان جو قسطوں پر خریدا ہو تو کیا اسکا خمس دینا آقائے سیستانی کے فتویٰ میں ضروری ہے؟

جواب : جتنی قسطیں ادا کر چکا ہو اور وہ چیز استعمال نہ ہوئی ہو تو تاریخ آنے پر خمس دینا ہوگا۔

سوال : اگر لڑکی کی شادی پر حیثیت سے بہت بڑھ کر جہیز دیا تو اسکا خمس دینا ہوگا؟

جواب : اسراف میں خرچ کئے گئے ہر مال کا خمس ادا کرنا ضروری ہے۔

سوال : غریب باپ جو سامان بیٹی کے جہیز کے لئے جمع کرتے ہیں کیا اس پر خمس ہے؟

جواب : جی نہیں۔ (البتہ کچھ شرائط کے ساتھ)

## تاریخ

سوال : کم از کم ۳ ایسے بڑے علماء کا نام بتائیے جن کی قبر امام رضاؑ کے روضہ کے احاطے میں ہیں؟

جواب : شیخ بہائیؒ، شیخ حر عاملیؒ، شیخ طبرسیؒ۔

سوال : خانۂ کعبہ تو حضرت ابراہیمؑ و اسماعیلؑ نے تعمیر کیا، بتائیے مسجد اقصیٰ کی تعمیر کس نبیؑ نے کی تھی؟

جواب : حضرت سلیمانؑ۔

سوال : بتایئے حضرت موسیٰؑ کو ان کی دعا کے نتیجے میں خدا نے کونسا مددگار عنایت کیا؟

جواب : حضرت ہارونؑ۔

سوال : بتایئے افریقہ میں بلال مسلم مشن کے نام سے مذہبِ حقّہ کی تبلیغ کس شیعہ عالمِ دین نے کی؟

جواب : علاّمہ سیّد سعید اختر رضویؒ۔

سوال : بتایئے حضرت طالوت کا حضرت داوٗدؑ سے کیا رشتہ تھا؟

جواب : حضرت داوٗدؑ حضرت طالوت کے داماد تھے۔

سوال : غزوۂ احد میں کس ملعون کے پتھر لگنے سے پیغمبرِؐ اسلام کے دانت شہید ہوگئے تھے؟

جواب : عقبہ بن ابی وقاص۔

## معلوماتِ عامّہ

سوال : خواجہ مراد کس امامِ معصومؑ کے صحابی تھے؟

جواب : امام علی رضاؑ۔

سوال : بحرین کے دارالحکومت کا کیا نام ہے؟

جواب : منامہ۔



سوال : ترکی کے کس شہر کو مسجدوں کا شہر کہا جاتا ہے؟

جواب : استنبول۔

سوال : انڈونیشیا کے سکّہ کا کیا نام ہے؟

جواب : روپیہ۔

سوال : زمزم کے کنوئیں کا دوسرا مشہور نام کیا ہے؟

جواب : بیئرِ اسماعیل۔

سوال : بتایئے یہ جملہ کس مشہور شخصیت کا ہے کہ اگر چڑیاں متحد ہو جائیں تو شیر کی کھال کھینچ سکتی ہیں؟

جواب : شیخ سعدیؒ۔

سوال : رسولِ خداؐ نے آخری حج کے لئے احرام کس مقام سے باندھا تھا؟

جواب : ذوالحلیفہ سے۔

## عقائد

سوال : وہ کونسی تاریخی جگہ تھی جہاں سے پیغمبرِؐ اسلام کے بعد کے اجتماعات مسلمانوں کے عقیدوں کو بگاڑ گئے؟

جواب : سقیفہ بنی ساعدہ۔

سوال : مسلمانوں کا وہ کونسا فرقہ ہے جو شفاعت کے صحیح عقیدہ کا انکار کرتا ہے؟

جواب : وھابی فرقہ۔

سوال : وہ خطبہ جو مولا علیؑ سے منسوب کیا جاتا ہے جبکہ اس میں غلط عقائد تو بیان کئے گئے ہیں، اس خطبہ کا کیا نام ہے؟

جواب : خطبہ البیان۔

سوال : وہ روایات جس میں یہ بتایا گیا ہے کہ حضرت آدمؑ سے پہلے بھی زمین پر مخلوقات تھیں، کیا یہ روایات صحیح ہیں؟

جواب : یہ روایات ضعیف ہیں۔

سوال : کیا اپنے مستحب اعمال کا ثواب زندہ لوگوں کو بھی ہدیہ کیا جا سکتا ہے؟

جواب : جی ہاں۔

## اصحاب اہل بیتؑ

سوال : حضرت مقدادؓ نے کتنے برس کی عمر میں وفات پائی؟

جواب : ۹۰ سال۔

سوال : مالک اشترؓ کو مولا علیؑ نے اپنی خلافت کے دور میں کس جگہ کا گورنر مقرّر کیا تھا؟

جواب : مصر کا۔

سوال : مالک اشترؓ کو کس طرح شہید کیا گیا؟

جواب : شہد میں زہر ملا کر۔

سوال : مالک اشترؓ کے شہادت کے وقت آخری الفاظ کیا تھے؟

جواب : بسم اللہ الرّحمن الرّحیم انّا للہ و انّا الیہِ را جعون۔



سوال : حضرت مقدادؓ کی اولاد میں سے ایک بیٹا بڑا بدنصیب تھا، بتایئے کیوں؟

جواب : حضرت مقدادؓ کا ایک بیٹا گمراہ ہو گیا تھا اور جنگ جمل میں حضرت علیؑ کے خلاف لڑتے ہوئے مارا گیا۔

سوال : حضرت مقدادؓ کا پورا نام کیا تھا؟

جواب : مقداد ابن الاسود الکندیؓ۔

سوال : حضرت مقدادؓ کی قبر کہاں ہے؟

جواب : دمشق میں زینبیہ سے ۵ میل کے فاصلے پر۔

## اردو عربی الفاظ

سوال : مندرجہ ذیل الفاظ کو عربی میں کیا کہتے ہیں؟

۱۔ گوشت ---------- لحم

۲۔ دودھ ---------- حلیب

۳۔ کھجور ---------- تمر

۴۔ انار ---------- رُمّان

۵۔ بازار ---------- سوق

۶۔ پاسپورٹ ---------- جواز

سوال : بتایئے مندرجہ ذیل علامات کس اخلاقی مرض کی ہیں؟

۱۔ مال و دولت کمانے کی حرص میں شدّت سے مبتلا ہونا۔

۲۔ مال کی کثرت کے باوجود اسے راہِ خدا میں خرچ نہ کرنا۔

۳۔ (دین سے بے پرواہ) عورتوں کے ساتھ اُٹھنا بیٹھنا۔

۴۔ آخرت اور قیامت کی باتوں سے گھبراہٹ اور اُکتاہٹ محسوس کرنا۔

۵۔ کثرت سے ہنسنا۔

۶۔ زیادہ تر دنیا کی چیزوں سے محرومی کے غم میں مبتلا ہونا۔

۷۔ گناہ پر گناہ کرتے چلے جانا۔

جواب : صفحہ نمبر 43 پر ملاحظہ فرمائیں۔

## CREATIVE WRITING



دی گئی تصویر میں جو پیغام ہے، اُس پر دو صفحے کا مضمون تحریر کریں۔



## ☆ مقدس مقامات پہچانیئے۔

جوابات صفحہ نمبر 43 پر ملاحظہ کیجئے۔




بتایئے مدینے کی یہ کون سی مشہور مسجد ہے جہاں سب سے پہلی جمعہ کی نماز پڑھی گئی؟




بتایئے یہ کس مقدّس شہر کی بہت پرانی تصویر ہے؟




بتایئے یہ تنور کس شہر میں ہے جہاں سے طوفانِ نوحؑ کیلئے پانی نے اُبلنا شروع کیا؟



بتایئے مسجدِ سہلہ کس ملک
میں واقع ہے؟




بتایئے یہ مقام کس مسجد میں واقع ہے
جہاں مولائے کائناتؑ کو اِبن ملجم لعین
نے ضرب لگائی؟



## مدرسة القائمؑ کی چند تصویری جھلکیاں









# جوابات

☆ شخصیت پہچانئے :

۱۔ آیت اللہ فاضل لنکرانیؒ

☆ تصویری مسائل :

۱۔ رسولِ خداؐ نے فرمایا: جو شخص عقیق کی انگوٹھی پہنے گا، اُسکی حاجتیں پوری ہوں گی۔

۲۔ عجوہ کھجور۔

۳۔ حرام ہے۔

۴۔ حرام ہے۔

۵۔ دعا عبادت کا جوہر ہے۔

۶۔ حرام ہے۔

۷۔ جبلِ رحمت۔

۸۔ مُطاف۔

۹۔ مدینۂ منوّرہ۔

۱۰۔ تم میں سب سے بہتر وہ ہے جو قرآن کی تعلیم حاصل کرے اور دوسروں کو اسکی تعلیم دے۔

☆ اہم مقامات پہچانئے :

۱۔ حضرت ابوالفضل العباس علمدارؑ کی قبرِ مبارک۔

۲۔ مُلکِ شام میں۔ ۳۔ رمیٔ جمرات۔

۴۔ ستونِ تہجد۔ ۵۔ مقامِ ابراہیمؑ

۶۔ حلّہ میں حضرت ایوبؑ کا روضہ۔ (عراق)

☆ مقدّس مقامات پہچانئے :

۱۔ مسجدِ جمعہ۔ ۲۔ مدینۂ منوّرہ کی۔

۳۔ کوفہ۔ ۴۔ عراق۔

۵۔ مسجدِ کوفہ میں۔

☆ اخلاقی بیماری : حُبِّ دنیا






رسولِ خدا صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم نے فرمایا

مُردہ لوگوں کے ساتھ بیٹھنے سے گریز کرو،

کسی نے عرض کیا:

اے خدا کے رسولؐ یہ مُردہ لوگ کون ہیں۔؟

تو فرمایا:

وہ مالدار جس کی دولت نے اُسے سرکش و نافرمان بنا دیا ہو۔

